واضح ہو جاتا ہے۔

**سوال نمبر: ۲۴۹** فضائل و مناقب سے کیا مراد ہے نیز ابدال اور ائمہ دین سے کون لوگ مراد ہیں۔

**جواب** فضائل فضیلت کی جمع ہے اور اس سے مراد ہر وہ فعل ہے جو نقص وعیب کے خلاف ہو۔ ابدال کے متعلق بعض لوگ کہتے ہیں کہ اس سے مراد اللہ کے برگزیدہ بندے ہیں۔ اور یہ بھی کہا گیا ہے اس سے مراد وہ لوگ ہیں جو دین کی تجدید کا کام کرتے ہیں۔ یہ ایک دوسرے کے بعد آتے رہتے ہیں حدیث مبارکہ میں ہے کہ ''اللہ تعالیٰ ہر سو سال کے بعد اس امت میں ایک ایسا شخص پیدا کرتا رہے گا جو اس کے دین کی تجدید کرے گا۔''

دین کے ائمہ سے مراد وہ علماء ہیں جن کی لوگ پیروی کرتے ہیں اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

﴿ وَجَعَلْنَا مِنْهُمْ أَئِمَّةً يَهْدُونَ بِأَمْرِنَا لَمَّا صَبَرُوا ۖ وَكَانُوا بِآيَاتِنَا يُوقِنُونَ ﴾

(۳۲/ سجدة: ۲٤)

''اور جب ان لوگوں نے صبر کیا تو ہم نے ان میں سے ایسے پیشوا بنائے جو ہمارے حکم سے لوگوں کو ہدایت کرتے تھے اور وہ ہماری آیتوں پر یقین رکھتے تھے۔''

بعض علماء نے کہا دین میں امامت صبر اور یقین کے ذریعے حاصل ہوتی ہے یہ استدلال مذکورہ آیت سے کیا گیا ہے۔

اس کتاب کے سوال و جواب سے مجھے فراغت دو پہر ڈیڑھ بجے بروز بدھ ۳۰ محرم ۱۳۸۱ھ کو ہوئی۔

سبحان ربك رب العزة عما يصفون و سلام على المرسلين والحمد لله رب العالمين

الحمد لله الذي لم يتخذ ولدا و لم يكن له شريك في الملك و لم يكن له ولي من الذل و كبره تكبيرا

اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے ترجمہ مکمل کرنے کی سعادت اکتوبر 2005 کو حاصل ہوئی۔

